وزارہ برائے امور دینیہ اوراوقاف کویت

قسم برائے ثقافتی امور

# کویت میں آپ کا خیر مقدم ہے

# کویت

کویت جزیرۃ العرب کے شمال مشرقی ساحل پر واقع ایک خودمختار عرب ملک ہے ، اُس کے شمال میں عراق ہے تو جنوب سعودی عرب کے حدود سے ملتا ہے۔

سرکاری زبان : عربی

پائے تخت : شہر کویت

رقبہ : 17.820 کیلومیٹر 2

آبادی : 3.100.648

کرنسی : کویتی دینار (KD)

مذہب : اسلام

سیاسی نظام : بادشاہت

# خادم/ خادمہ کی رہنمائی کے لئے تجویز

## تجویز کا تعارف

یہ تجویز وزارہ برائے امور دینیہ اوراوقاف کویت کے مختلف تجاویز میں سے ایک ہے جس کا مقصد خادم/ خادمہ اور کفیلوں کی رہنمائی اور ہر ایک کے حقوق وفرائض کی نشاندہی کرنا ہے تاکہ ہر ایک اپنی اپنی ذمہ داریوں کو بحسن وخوبی انجام دے سکے۔

# آپ کا خیر مقدم ہے

کویت میں ہم آپ کا پرُ تپاک استقبال کرتے ہیں اور اِس کتابچہ میں چند ضروری معلومات پیش کرر ہے ہیں جو آپ کے اپنے کاموں کی بحسن وخوبی ادائیگی میں معاون ثابت ہوں گی ، اور جلد ہی کویتی معاشرہ میں گھل مل جانے اور مانوس ہونے میں آپ کی مدد کرے گی جس سے آپ کو احساس ہوگا کہ آپ اپنے اہل وعیال اور بھائیوں کے بیچ رہ رہے ہیں جو اسلامی تعلیمات کے مطابق ہمیشہ اِس بات کے کوشاں رہتے ہیں کہ آپ کے لئے آرام و راحت اورسکون واطمینان کے وسائل مہیا کرتے رہیں۔

اخیر میں ہم آپ کے لئے رزق حلال اوردائمی توفیق کے متمنی ہیں

# باتیں! جن سے زندگی سنورتی ہے

☆ امانت داری کام میں استمرار اور ترقی کا راز ہے۔

☆ کام میں اخلاص حلال کمائی کا بہترین راستہ ہے۔

☆ چہرے پر مسکراہٹ کو برقرار رکھیں سب کے نزدیک محبوب رہیں گے۔

☆ گھر کے رازوں کی حفاظت کریں سب کی نگاہ میں مقبول ٹھہریں گے۔

☆ لوگوں کے ساتھ اُسی انداز میں پیش آئیں جو انداز اپنے لئے پسند کرتے ہیں۔

☆ گھر کے املاک آپ کے پاس امانت ہیں لہذا اُس کی حفاظت کریں۔

☆ لوگوں کا احترام اُنکی طرف سے رضامندی اور محبت کا باعث ہے۔

☆ جھوٹ ہر حالت میں غیر مقبول ہے خواہ دل لگی کے لئے ہی کیوں نہ ہو۔

☆ غلطی پر معذرت کا اظہار مخاطب کی طرف سے درگذر اور معافی کا بہترین ذریعہ ہے۔

☆ اپنے کفیل کے ساتھ تعلقات کو اپنی ذاتی یا عائلی پریشانیوں کے حل کا ذریعہ نہ بنائیں۔

☆ گفتگو میں سلیقہ پن اور سنجیدگی کا مفہوم یہ نہیں ہے کہ آپ ترش روئی، سخت کلامی اور خشک مزاجی کا مظاہرہ کریں۔

☆ کویتی معاشرہ میں عمر دراز لوگوں کی رعایت اور اُنکی خواہشات کے احترام کو اولیت حاصل ہے۔

# کویت کے کچھ سماجی روایات

کویتی معاشرہ آپسی تعلقات اورایک دوسرے سے میل ملاپ میں امتیازی شان رکھتا ہے، معاشرے پر آبائی روایتیں اورموروثی عادات غالب ہیں اور یہاں کے باشندوں کے سینوں میں اسلام کے اوامرونواہی پرکاربند ہونے کا جذبہ موجزن رہتا ہے ۔

ذیل میں کویتی معاشرہ کے روایات اور عادات کی چند جھلکیاں پیش کی جارہی ہیں جن کو اپنانے میں اہل کویت ہمیشہ کوشاں وسرگرداں رہتے ہیں۔

## گھر کی حرمت :

☆ کویتی معاشرہ میں اندرون خانہ جھانکنا نہایت معیوب ہے اگرچہ دروازے کھلے ہوں، خواہ یہ جھانکنا کھڑکی، چھت یا گھر کے درو بام سے ہی کیوں نہ ہو۔

☆ پڑوسیوں کے لئے کسی بھی صورت میں پریشانی کا موجب نہ بنیں، خواہ یہ پریشانی شورشرابہ، گاڑیوں کی پارکنگ یا گھروں کے سامنے بھیڑ لگانے سے ہی کیوں نہ ہو۔

☆ کسی بھی شخص کو گھر میں داخل ہونے کی قطعا اجازت نہیں ہے الا یہ کہ اہل خانہ موجود ہوں اور وقت مناسب ہو۔

## ہفتہ واری عائلی اجتماعات

☆ ہفتہ واری ملاقاتوں کے علاوہ عیداور شادی بیاہ جیسے عام سماجی ومعاشرتی مناسبتوں کے موقع سے خاندان کے لوگوں کا بکثرت باہمی اجتماع ہوتا رہتا ہے۔

☆ کویتی خاندان باہمی ملاقات کے ذریعہ ایک دوسرے کے حالات سے آگاہ ہوتے رہتے ہیں۔

☆ کویتی گھرانے میں شوہر بیوی میں سے ہرایک اپنے بچوں کے ہمراہ مسلسل اپنے اپنے رشتے داروں کی زیارت کرتے رہتے ہیں۔

## ملبوسات سے متعلق روایات

☆ کپڑوں کی صفائی ستھرائی نہایت ضروری ہے۔

☆ کویتی معاشرے میں نئی تبدیلیوں کے باوجود کویتی خواتین ستر پوش لباس کا اہتمام کرتی ہیں۔

☆ کویتی خواتین کا پسندیدہ لباس عباء ہے جو پورے جسم کو ڈھانپ لیتا ہے، ساتھ ہی سر پر پردہ ڈالتی ہیں اور بعض خواتین چہرے کے بعض حصوں کو ڈھانپتی ہیں جبکہ کچھ خواتین پورے چہرے کا پردہ کرتی ہیں۔

☆ کویتی مرد دشداشہ پہننا پسند کرتے ہیں، یہ سفید کپڑوں سے تیار شدہ دراز لباس ہے اور سر پر غترہ اور عقال ڈالتے ہیں۔

# رہنمائی کی کچھ باتیں

- ☆ پانی اور بجلی بہت بڑی نعمت ہے اُسکے استعمال میں اسراف سے بچیں۔
- ☆ گھر کی صفائی کے ادوات کا بقدر ضرورت استعمال کریں۔
- ☆ الکٹرونک آلات کا استعمال نہایت ہوشیاری سے کریں اور اُسکی طاقت سے زیادہ اُس پر بار نہ ڈالیں۔
- ☆ حوادث وخطرات سے بچنے کے لئے گیس کا استعمال احتیاط سے کریں۔
- ☆ جن جگہوں پر کوئی نہ ہو وہاں کی روشنی بجھادیں۔
- ☆ کسی کام میں مشغولیت کے وقت پانی کا نل کھلا ہوا نہ چھوڑیں۔
- ☆ گھر کا کوئی سامان خراب ہوجائے یا کسی طرح کا حادثہ پیش آجائے تو کفیل کو فوری اُسکی اطلاع دیں۔
- ☆ جب آپ کو کسی طرح کی کوئی پریشانی لاحق ہو تو فوراً کفیل کو اپنی پریشانی سے باخبر کریں۔
- ☆ دوسروں کی غلطی سے فائدہ اٹھائیں تاکہ اُس غلطی کا آپ سے ارتکاب نہ ہو۔
- ☆ دوسروں کے تنبیہ کرنے سے پہلے اپنا کام کرنے کے لئے تیار رہیں۔
- ☆ بڑوں کا احترام کریں اور چھوٹوں کے ساتھ محبت وشفقت سے پیش آئیں۔
- ☆ گھر میں جب اہل خانہ تنہا ہوں یا اُنکے آرام کرنے کا وقت ہو تو گھر میں داخل ہونے سے پہلے دروازے پر دستک دینا نہ بھولیں۔
- ☆ گھر کے تمام افراد نیز وہاں کے عملہ کے ساتھ ادب واحترام کے ساتھ گفتگو کریں۔

☆ گھر کے املاک کی حفاظت کریں اور اُنہیں استعمال کرنے سے پہلے اجازت حاصل کرلیا کریں۔

☆ گھر کے اندر نوجوانوں کے ساتھ سنجیدگی سے معاملہ کریں اور مرد وزن کے اختلاط سے بال بال پرہیز کریں۔

☆ مہمانوں کا پُرتپاک استقبال کریں۔

☆ بیکار چیزوں سے اپنے آپ کو دور رکھیں اور افراد خانہ کی خصوصیات میں قطعا مداخلت نہ کریں۔

☆ گھر میں باآواز بلند بات کرنے اور ہنسنے سے پرہیز کریں۔

# دورانِ گفتگو استعمال ہونے والے چند ضروری عربی کلمات

☆ السلام علیکم (آپ پر اللہ کی سلامتی ہو) ﴿بوقت ملاقات اِسلامی تحیہ﴾

☆ وعلیکم السلام (آپ پر بھی اللہ کی سلامتی ہو) ﴿بوقت ملاقات اِسلامی تحیہ کا جواب﴾

☆ عیدکم مبارک (عید مبارک) ﴿تہواروں کے موقع سے کہا جاتا ہے﴾

☆ رمضان کریم ﴿رمضان کے موقع سے کہا جاتا ہے﴾

☆شکرا (شکریہ) ﴿کسی طرح کے احسان اور خیر و بھلائی کے موقع پر کہا جاتا ہے﴾

☆عفوا یا آسف (معاف کیجئے) ﴿کسی طرح کی غلطی پر اظہارِ معذرت کا انداز﴾

☆ من فضلک یا لو سمحت (برائے کرم) ﴿اجازت طلب کرنے کا انداز﴾

☆کیف حالک ؟ (آپ کیسے ہیں؟) ﴿بوقتِ ملاقات حالات کی جانکاری کا اُسلوب﴾

☆الحمدلله علی سلامتک (اللہ کا شکر ہے کہ آپ صحیح سلامت پہنچ گئے)

﴿سفر سے لوٹ کر آنے یا ہاسپٹل سے بعافیت پہنچنے پر کہا جاتا ہے﴾

☆ مع السلامة (اللہ سلامتی کے ساتھ منزل مقصود تک پہنچائے)

﴿رخصت کرتے وقت کہا جاتا ہے﴾

☆ تفضل (تشریف لائیے) ﴿مہمانوں کے استقبال کے وقت کہا جاتا ہے﴾

# حادثات کے وقت ابتدائی طبی امداد

## جب بدن کا کوئی حصہ جل جائے

☆ آتش زدہ کو جائے حادثہ سے نکالنے کی کوشش کریں۔

☆ اگر پہنے ہوئے کپڑے میں آگ لگی ہوئی ہو تو آگ بجھانے کے لئے بدن کو کمبل وغیرہ سے ڈھانپ دیں۔

☆ بدن کے جلے ہوئے حصہ کو صاف ٹھنڈے پانی میں دس منٹ تک رکھا جائے۔

☆ جلے ہوئے حصہ کو ہاتھ سے نہ چھوئیں۔

☆ جلی ہوئی جگہ پر کسی طرح کا مرہم یا معجون قطعا نہ لگائیں۔

☆ اگر ہاتھ جلا ہوا ہے تو انگوٹھی اور گھڑی نکال دیں۔

☆ انگلیوں کے درمیان باریک کپڑا رکھ لیں۔

## جب بدن کا کوئی حصہ ٹوٹ جائے

اگر جسم کا کوئی عضو ٹوٹ جائے یا کئی جگہوں پر کڑک آجائے تو اُس کی ابتدائی طبی امداد کچھ اِس طرح ہے ۔

☆ ٹوٹے ہوئے حصہ کو حرکت نہ دیں۔

☆ اگر کندھے کا کوئی حصہ ٹوٹ گیا ہو تو کندھے کو سینہ سے باندھ دیں۔

☆ اگر بازو کا کوئی حصہ ٹوٹ گیا ہو تو اُسے جسم سے لگا کر یا مناسب لکڑی کے ٹکڑے وغیرہ سے باندھ دیں۔

☆ اگر پاؤں ٹوٹ گیا ہو تو وقتی طور پر اُسے سیدھا کر کے صحیح پیر کے ساتھ باندھ دیں۔

☆ ہاں اگر ریڑھ کی ہڈی ٹوٹی ہوئی ہو تو ایمبولنس کا انتظار کریں اور کسی طرح کے طبی امداد کی بابت نہ سوچیں۔

## کثیر مقدار میں خون کا بہ جانا اور زخم وغیرہ

کسی زخم یا کٹنے کی وجہ سے زیادہ مقدار میں خون بہنے لگے تو اُس کی ابتدائی طبی امداد کچھ اِس طرح ہے

☆ خون بہنے کی جگہ پر مسلسل دبیز اور شفاف کپڑے کے ٹکڑے رکھیں جائیں، ساتھ ہی خون بہنے کی جگہ کو اونچائی کی طرف اُٹھا کر رکھا جائے۔

☆ خون بہنے کی جگہ پر براہ راست ہاتھ نہ رکھا جائے بلکہ پلاسٹک کی تھیلی یا دستانہ وغیرہ استعمال کیا جائے۔

☆ اگر ناک سے خون بہہ رہا ہو تو سر کو ہلکا سا آگے جھکا کر رکھا جائے اور ناک کے آس پاس کوئی ٹھنڈی چیز رکھ کر تقریبا ۱۰ منٹ تک ناک کو دبا کر رکھا جائے۔

## زہریلی اشیاء

زہر ایسا مادہ ہے جو اگر جسم میں ایک خاص مقدار میں داخل ہو جائے تو آدمی کی زندگی خطرے میں پڑ جاتی ہے اور جسمانی اعمال و حرکات معطل ہو جاتے ہیں۔

## زہریلے مادوں کے اثر انداز ہونے کے ذرائع

☆ سونگھ کر: گیس وغیرہ کو ناک سے سونگھنا

☆ نگل کر: کسی زہریلی شئی کو نگل جانا خواہ وہ مائع ہو یا کوئی سخت مادہ

☆ بذریعہ انجکشن: مثلاً حیوان کے کاٹنے یا سانپ بچھو وغیرہ کے ڈسنے پر

☆ چوس کر: پیڑ پودوں کے کیڑے مکوڑوں یا دیگر زمینی حشرات کو چوسنے کے باعث ۔

## زہر کی قسمیں:

☆ کیمیاوی زہر: گھروں کی صفائی کرنے کے ادوات، پٹرول سے بنی ہوئی اشیاء

☆ غیر کیمیاوی زہر: زہریلے جراثیم، فاسد کھانے پینے کی چیزیں

## زہر کے علامات

☆ ہونٹ پر جلن یا دھبے کا ظاہر ہونا

☆ منہ اور حلق میں سخت تکلیف اور جلن

☆ متلی اور قے آنا

☆ پیٹ میں مروڑ اور دست کی شکایت۔

☆ گفتگو کرنے میں پریشانی

☆ سانس لیتے وقت منہ سے بدبو آنا

## انسدادِ زہر کی ابتدائی طبی امداد

☆ کھلی اور صاف ہوا کا مکمل بندوبست کیا جائے

☆ قے کرنے پر اُبھارا نہ جائے

☆ منہ کے راستے کھانے کی کوئی چیز نہ دی جائے۔

☆ بیماری کی شناخت اور مناسب علاج کی تشخیص سے قبل کھانے پینے کی چیزیں نہ دی جائیں۔

☆ مریض کو فوراً ہاسپٹل لے جایا جائے۔

# حقوق اور ذمہ داریاں

## خادم/خادمہ کے واجبات

☆ ممکنہ حد تک کفیل کے اوامر کی اطاعت ۔

☆ کویتی معاشرے کے عادات وروایات کا التزام ۔

☆ بُرے ساتھیوں کے ساتھ نشست وبرخواست سے بالکلیہ اجتناب۔

## خادم/خادمہ کے حقوق

☆ کفیل اپنے خادم/ خادمہ کے لئے مناسب اور ضروریات زندگی سے آراستہ کمرہ مہیا کرنے کا ذمہ دار ہوگا، اُس کے کھانے کپڑے کا مناسب انتظام کرے گا، بیماری کی صورت میں سرکاری ہاسپٹلوں میں اُس کا علاج کرائے گا اور جس کام کے لئے بلایا ہے اُس کے علاوہ کسی دوسرے کام کا مکلّف نہ کرے گا یا ایسے کام میں مشغول نہ کرے گا جو انسانی مرتبہ کو مجروح کرتا ہو۔

☆ خادم/ خادمہ کی وفات کی صورت میں کفیل پر لازم ہے کہ اُس کے وارثین کو اُس مہینہ کی تنخواہ کے ساتھ ساتھ مزید دو مہینے کی تنخواہ دے، اگر وارثین کا مطالبہ ہو کہ لاش اُنکے ملک بھیج دی جائے تو کفیل اپنے خرچ پر لاش کو اُنکے ہاں بھیجنے کا پابند ہوگا الا یہ کہ اُسکی وفات کام شروع کرنے کے وقت سے چھ مہینہ کے اندر ہی ہوگئی ہو ایسی صورت میں بھیجنے کے اخراجات کفیل پر نہ ہونگے۔

☆ کفیل اِس بات کا مکلّف ہوگا کہ وہ اپنے خادم/ خادمہ کی تنخواہ کا حساب کام کے پہلے دن سے ہی شروع کردے اور ہر مہینہ کے اخیر میں اُسے تنخواہ دے دیا کرے۔

☆ کفیل اِس بات کا مکلّف ہوگا کہ وہ اپنے خادم/ خادمہ کے اقامہ کی کاروائی اُس کے پہنچنے کے فورا بعد شروع کردے اور قانونی مدت ( دو مہینے ) کے اندر ساری کاروائی مکمل کر لے۔

☆ کام کرنے کے دوران خادم/ خادمہ کے ساتھ کسی طرح کا کوئی حادثہ پیش آیا تو کویتی قانون کی رو سے کفیل اُس کا عوض ادا کرنے کا مکلّف ہوگا۔

☆ خادم/ خادمہ کے آنے کے اخراجات کفیل کو برداشت کرنا پڑے گا، یہاں پہنچنے کے بعد کفیل خادم/ خادمہ سے آنے کے اخراجات کا مطالبہ قطعانہیں کرسکتا، اسی طرح کفیل لوٹنے کا ٹکٹ (Return Ticket) دینے کا بھی مکلّف ہوگا۔

☆ خادم/ خادمہ سونے کے اوقات کے علاوہ تین مرتبہ کم از کم ایک ایک گھنٹہ کے لئے آرام کرسکتا ہے، اُسی طرح ہفتہ میں ایک دن مع تنخواہ چھٹی کا حقدار ہوگا، اگر وہ چاہے تو اپنی فیملی کے ساتھ رہ سکتا ہے۔

☆ خادم/ خادمہ کو یہ حق حاصل ہوگا کہ وہ سال میں ایک مہینہ کی چھٹی تنخواہ کے ساتھ اور دو سال میں دو مہینہ کی چھٹی آمد ورفت کے ٹکٹ کے ساتھ لے کر سفر کرے ۔

# چند اہم ٹیلیفون نمبر

| قسم | فون نمبر | |
|---|---|---|
| ایمبولینس | 777 | |
| فائر بریگیڈ | 777 | |
| مکاتب برائے امداد | 777 | |
| **سفارات** | | |
| فلپین | 5329318 | 5329316 |
| انڈونیشیا | 4839953 | 4839927 |
| بنگلادیش | 5316043 | 5316042 |
| سریلنکا | 5615840 | 5615845 |
| ہندوستان | 253060 | |
| نیپال (سعودی عرب) | 009664611108 | 009664645170 |
| اتھیوپیا | 5334291 | 5330128 |
| اریتریا | 5317426 | 5317427 |
| ادارہ برائے گھریلو عمال وزارہ داخلیہ -شعبہ شکوی | 2474400 | |